نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ مارچ ۲۰۲۰ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

تحویل آفتاب عالمتاب

شرف شمس

رنگ
اور
زائچہ

شرف مریخ

تسدیس
عطارد و مشتری

# برنی

# روزانہ کواکبی گائیڈ

# 2020

ہر روز کے نظرات معدان کے اثرات، مدت اثرات کواکب

ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، تنافس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص

سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

## ۳۶۵ دنوں کے ہر دن کے اثرات، عملیات کے اہم مواقعوں سے فائدہ اٹھائیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تاکہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت وشنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ معہ وقت، برج میں کواکب کا داخلہ معہ وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت =/۲۵۰+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۶۵+۷۵= ۳۹۰ روپے کی وی پی آپ وصول کریں گے۔

اپنا ایڈریس اور برنی تقویم ۲۰۲۰ء اور کواکبی گائیڈ ۲۰۲۰ء لکھ کر 0333-7202964 پر میسج کریں آپ کا آڈر نوٹ کرلیا جائے گا

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز** پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰

**اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں**

آپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:- /۶۵ روپے سالانہ چندہ:- /۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:- /۹۶۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:- /۱۵۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت: -/۴۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) : -/۵۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۱۲

ماہ مارچ ۲۰۲۰ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر:
021-34949944
0333-7202964

ای میل:
ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

منیجر سرکولیشن سہیل احمد

کمپوزنگ اصغر نظامی

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیرالہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ مارچ ۲۰۲۰ء

# تقویٰ

## علماء کا احترام کرو

بزرگو! فقہاء اور علماء کا احترام اس طرح کرو- جیسے کہ اولیاء اور عارفین کا احترام کرتے ہو- اس لئے کہ دونوں کا طریق ایک ہے- وہ حضرات ظاہر شریعت کے وارث ہیں- اور حاملین احکام ربانی ہیں- جن کو لوگوں تک پہنچاتے ہیں اور اہل واصلین انہی کے ذریعہ تک رسائی حاصل کرتے ہیں- اس لئے کہ ظاہر شریعت سے ہٹ کر ہر محنت اور عمل بے فائدہ اور غلط ہے- اگر ایک عابد پانچ سو برس تک خلاف شریعت عبادت کرتا رہے- تو یہ عبادت اسی کے منہ پر ماری جائے گی- اور اس کی گردن پر گناہ الگ ہوگا- حق تعالیٰ قیامت کے دن اس عبادت کو وزن میں شمار نہ کرے گا- جس شخص کو احکام دین کی سمجھ حاصل ہو اس کی دو رکعتیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک جاہل درویش کی دو ہزار رکعتوں سے افضل ہیں-

اس لئے علماء کرام کے حقوق میں تساہل برتنے سے بچو- ان سب کے بارے میں حسن ظن رکھو- اور ان میں سے جو متقی اور عالم باعمل ہیں کہ اللہ نے جو علم ان کو دیا ہے- اس پر عمل بھی کرتے ہیں- اولیاء حقیقت میں وہی ہیں- ان کی حرمت وعزت کی تمہیں خاص طور پر حفاظت کرنی چاہیے-

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اپنے علم پر عمل کرتا ہے- اللہ تعالیٰ اس کو ایسی چیزوں کا علم دیتا ہے- جو اس کو پہلے سے معلوم بھی نہیں ہوتیں اور یہی بزرگی اولیاء کو حاصل ہوتی ہے- پس ثابت ہوا کہ علماء باعمل ہی حقیقت میں اولیاء ہیں- نیز رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے- العلماء ورثۃ الانبیاء - علماء انبیا علیہم السلام کے وارث ہیں- اور یہ بہت بڑی فضیلت ہے جس سے علماء باعمل سرفراز ہیں- یہی لوگ تمام انسانوں کے سردار اور تمام مخلوق سے اشرف اور حق تعالیٰ کا راستہ بتلانے والے ہیں-

## علمائے باعمل ہی حقیقت میں اولیاء ہیں

بزرگو! جس طرح تم اولیاء و عارفین کے درجہ کی تعظیم کرتے ہو- اسی طرح علماء وفقہا کے درجہ کی تعظیم کرو- کیونکہ دونوں کا راستہ ایک ہی ہے- یہ حضرات احکام بتلاتے ہیں اور ان احکام ہی کے ذریعہ سے واصلین کو اللہ تعالیٰ کا وصل نصیب ہوتا ہے- کیونکہ جو عمل اور جو کوشش شریعت کے خلاف کسی اور طریق پر ہو اس سے کچھ بھی فائدہ نہیں- اگر کوئی عابد پانچ سو برس تک خلاف شریعت عبادت کرتا رہے- تو یہ عبادت اسی کے منہ پر ماری جائے گی اور اس کی گردن پر گناہ الگ ہوگا- حق تعالیٰ قیامت کے دن اس عبادت کو کسی وزن میں بھی شریک نہیں کرے گا- جس شخص کو احکام دین کی سمجھ حاصل ہو- اس کی دو رکعتیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک جاہل درویش کی دو ہزار رکعتوں سے افضل ہیں- پس خبردار علماء کے حقوق ضائع نہ کرنا تم کو ان سب کے ساتھ حسن ظن رکھنا چاہئے اور ان میں سے جو متقی اور عالم باعمل ہیں کہ اللہ نے جو علم ان کو دیا ہے- اس پر عمل بھی کرتے ہیں- اولیاء حقیقت میں وہی ہیں- ان کی حرمت وعزت کی تمہیں خاص طور پر حفاظت کرنا چاہئے-

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہیئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط برخلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہیئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہیئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# تحویل آفتاب عالمتاب

خالق کائنات نے جس وقت نظام دنیا کا چکر پیدا کیا اور جس نقطہ سے اس دور کی ابتداء ہوئی تو جب بھی سال بھر میں وہ دور آتا ہے تو اسے تحویل آفتاب کہتے ہیں اس وقت دن رات برابر ہو جاتے ہیں- تمام اہل علم سال بھر کا حساب اس ساعت سے تیار کرتے ہیں- شیعہ اور جفار ساعت کی سعادت اور تاثیر سے فائدہ اٹھانے کے لئے لوحیں' نقوش تیار کرتے ہیں- اور تحویل کے وقت ہر متحرک چیز ساکن ہو جاتی ہے- لیکن یہ وقفہ اس قدر قلیل ہوتا ہے- جس کا ادراک وشعور ممکن نہیں' تو مشکل ضرور ہے- اس وقت کو پانے کے لئے لوگ مختلف طریقے اختیار کرتے ہیں- استجابت دعا کے لئے یہ وقت تیر بہدف ہے- میں ہر سال تحویل آفتاب کی خوبیاں اور اثرات بیان کرتا ہوں اس کے متعلق عملیات بھی لکھتا ہوں باوجود اس شدومد کے بعض اصحاب یا اکثر اصحاب محروم رہتے ہیں-

ایک عمل تحریر کرتا ہوں- تحویل کا وقت اس سال ۲۱ مارچ کو قبل فجر ۲ بجکر ۵۷ منٹ کو ہوگا- اجازت بذریعہ تحریر لیں-

اس وقت سے پہلے غسل کریں لباس سفید و پاکیزہ پہنیں لباس میں کوئی کپڑا سرخ رنگ کا بھی ہو خواہ رومال ہی کیوں نہ ہو- یا جائے نماز ہو' صندل' لوبان' اگر بخور وغیرہ میں جو میسر ہو- اس کی دھونی وقت عمل جلائیں- قبل از عمل دو رکعت نماز نفل ادا کریں- لیکن نفل ایک گھنٹہ قبل ادا کر کے تیاری میں رہیں جگہ تنہا ہو- عمل کرتے وقت کوئی پاس نہ ہو- زعفران سے لکڑی کے قلم سے جو نیا ہو' کاغذ بھی نیا ہو' لے کر اس نقش مربع کو وقت مقررہ پر پر کریں- مربع پر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ اپنے اور اپنی ماں کے نام کے اعداد حساب ابجد نکال کر اس میں ۳۸۷ کا اضافہ کریں اس مجموعہ میں ۳۰ عدد کو تفریق کر کے بقایا کو ۴ پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو چال کے نقش کے خانہ اول میں رکھ کر حسب قاعدہ نقش پر کریں- چاروں طرف سے میزان پورا ہوگا- تو نقش درست پر ہوگا اگر تقسیم کرنے سے باقی کچھ بچ جائے تو ایک کے لئے خانہ ۱۳ میں ۲ کے لئے خانہ ۹ میں ۳ کے لئے خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کرنا ہوگا- مربع پر کرنے کی واضح ترکیب اکثر لکھ چکا ہوں- بہر حال خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر چال کے مطابق آگے آگے عدد لکھتے جائیں-

چال آتشی مربع کی یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں-

یَا اللّٰهُ اَجِبْ دَعْوَتِی بِحَقِّ کَلَائِیْلُ

بعد میں مختصر مطلب لکھ دیں-

اب نقش تیار ہے اس کو سامنے جائے نماز پر رکھیں اور خوشبو کو کوئلوں پر ڈالتے رہیں اس عمل کو ۳۸۷ (تین سو ستاسی) مرتبہ پڑھیں-

یَا اللّٰهُ بِحَقِّ اللّٰهُ الصَّمَدُ یَا اللّٰهُ بِحَقِّ کَلَائِیْلُ اَجِبْ دَعْوَتِی

اپنے مقصد کا دل میں خیال رکھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی ہو آخر عمل میں اپنے مقصد کی دعا مانگیں یہیں اب عمل ختم ہوا- اس نقش کو اپنے گلے میں ڈال لیں اور روزانہ کسی ایک وقت مقررہ پر ۳۸۷ مرتبہ عمل پڑھتے رہیں (اس کا صدقہ ایک ہزار روپے دیں) چند ہی دنوں میں خدا کی قدرت اور عملیات کی عظمت کا تماشا نظر آئے گا اور مقصد خواہ کتنا ہی مشکل کیوں نہ ہو اس کی تکمیل کے اسباب پیدا ہونگے- یہ واضح ہو جائے گا کہ کس طرح غیب سے آپ کو امداد ہوتی ہے اور کس طرح کامیابی ہوتی ہے-

تحویل کے صحیح وقت کے دیئے گئے وقفے کا خیال رکھیں تحویل کے عین وقت پر جو کلمہ یا عدد قلم سے نکل گیا ان ہی حروفوں سے کوئی حروف بھی نقطۂ اعتدال سے ٹکرا گیا وہی اسم اعظم ہو جائے گا- اس لئے وقت مقررہ سے قبل عمل شروع کریں اور بعد میں ختم کریں تا کہ یہ وقت درمیان عمل کے آئے کیوں کہ صحیح وقت کا پانا مشکل ہے حکمت سے کام لیں گے تو کام ہو جائے گا- وقت موہوم کا وقفہ خالی نہ جانے پائے یہی آپکی کامیابی کا راز ہے میں بھی یہی کرتا ہوں-

سبحانك لاعلم لنا الا ما علمتنا انك انت العليم الحكيم (سورہ بقرہ آیت نمبر ۳۴)

یہ وقت نہایت سریع التاثیر اور سعد ہوتا ہے- ہر قوم کے سن کا روز اول نو روز کہلاتا ہے- یونان وایران میں تحویل کے اس نو روز کو خوب منایا جاتا ہے- شیعہ حضرات کے نزدیک بھی یہ نہایت متبرک دن ہے- محض اس لئے نہیں کہ تحویل ہوتا ہے- بلکہ ان کے عقائد کے مطابق اس روز سعید میں امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خلافت ظاہری کو اختیار کیا اور اس روز ان کی مخصوص دعائیں اور عبادات بھی ہیں- اہم امور کا ذکر کیا جاتا ہے-

## نفل نو روز

غسل کر کے نئے کپڑے پہن کر بعد از نماز ظہر چار رکعت نماز پڑھیں پہلی دو رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ سورہ قریش دس بار' دوسری میں سورہ قدر دس بار' تیسری میں دس بار قل ھو اللہ احد چوتھی میں دس بار معوذتین پڑھیں بعد فراغت کے ۳۶۶ بار یہ دعا پڑھیں-

اَللّٰهُمَّ اِنَّ هٰذِهٖ سُنَّةٌ جَدِیْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِیْمٌ اَسْئَالُكَ خَیْرَ هَا وَخَیْرَ

وَخَیرِ مَا فِیْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّمَا فِیْهَا وَاسْتَلْفِنِكَ مُؤْنَتُهَا وَشَغْلِهَا یَاذوا لجَلا ل وَا لاکَرام

## دعا نوروز

یہ نماز تو ۲۲ مارچ کو پڑھنا ہوگی-۲۲ مارچ کو عین طلوع آفتاب کے وقت یہ دعا ۳٦٦ بار کھڑے ہوکر سورج کی طرف منہ کرکے پڑھیں-

مَا مُحوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَلِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ یَاعَزِیْزُ یَاغَنِیُّ ط

(یعنی اے بدلنے والے سال اور احوال کے تو ہمارے حال کو بہترین حال سے بدل دے تو غالب ہے اور غنی ہے)

## آب شفا

عین تحویل کے وقت سے شروع کر کے سات سلاموں کو سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے محفوظ کرلیا جائے تو یہ پانی مصیبت زدہ اور بیمار کو ایک چمچ پلانے سے شفا حاصل ہوگی اور تکلیفوں سے راحت حاصل ہوگی-سات سلام یہ ہیں-

(۱) سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبِّ رَّحِیْم
(۲) سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِیْ الْعَالَمِیْن
(۳) سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاهِیْم
(۴) سَلَامٌ عَلٰی مُوْسیٰ وهٰرُوْن
(۵) سَلَامٌ عَلٰی الْیَاسِیْن
(٦) سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُم فَادْ خُلُوْهَا خَالِدِیْن
(۷) سَلَامٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجر

## لوح نوارنی اسد اللہ الغالب

وہ لوگ جو حروف نورانی کے عامل ہیں ان سے اس لوح کو تیار کرائیں یہ لوح اور اس کا نقشہ صرف میرے پاس ہے اور کہیں سے دستیاب نہ ہوگا نہ کوئی اس کا عامل ہے چونکہ اس روز حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کو ظاہری خلافت ملی اس لئے اس روز تحویل کے ہی وقت شروع کر کے یہ لوح سعادت تیار کی جاسکتی ہے یہ مرکبات مقطعات نوارنی سے مرتب کی گئی ہے اس پر جتنا بھی غور کریں گے اس کے حقائق کو گہرا پائیں گے اس لوح کی تیاری کے وقت مدد روح پر فتوح جناب امیر المومنینؑ سے طلب کریں-چاندی کی تختی پر یا سونے کی تختی پر تیار کریں تیاری کے بعد سینہ پر اسے پہنیں اور تبرک و فاتحہ حسب توفیق دلائیں، عورتوں کو اس کا لاکٹ بنا کر دیں ساری زندگی کامرانی اور عزو وقار ملے گا-مرد اسے اپنی جیب میں رکھیں یا بازو پر باندھیں تو دنیاوی اور دینی کامیابیوں کی یہ ضامن ہوگی سخت اور جان لیوا امراض میں آزمائیں، غربت و ناداری میں مرز جان بنائیں-ناکامیوں اور نامرادیوں میں اس کا واسطہ لیں تو اپنے کاموں کو حیرت انگیز طور پر بنتا دیکھیں گے-زندگی بہتر اور خوش نصیبی سے گزرے گی-اس لوح کے وتر میں اسم مبارک قاسم ہے-ہر چال میں تین کا اضافہ ہے-نقش ذوالکتابت ہے کل نقش کا میزان ۳۳۰ ہے جو اسم علی کا تین گنا ہے ۳۳ عدد حسن انفعال کے بھی ہیں اور میں اسے لوح حسن انفعال ہی کہتا ہوں اس لئے کہ یہ امورات دنیاوی میں اس کا فعل نہایت احسن ہوتا ہے یہ میرا تحفہ ہے اس کو دفتر سے تیار کروائیں-

## لوح حسن انفعال

| | | |
|---|---|---|
| الامام | محمود | طس ن |
| حم حکم | علی | ص طہ |
| امین | طسم احد | بن ابی طالب |

رفتار نقش

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

## طلسم جفر

سات مثقال وزن چاندی کی ایک مربع تختی بنوائیں ایک مثقال ۳ ماشہ ٦ رتی کا ہوتا ہے-عین تحویل کے وقت اس پر ذیل کا طلسم کندہ کریں-ریشم کی ڈوری اس میں ڈال لیں ہر حروف کے نیچے اس کے عدد بھی لکھیں پھر اس کے نیچے علیحدہ حروف بھی لکھیں۔

یا مفشیشلیح

۱۰ ۱ ۴۰ ۸۰ ۳۰۰ ۱۰ ۳۰۰ ۳۰ ۱۰ ۸

ی ا م ف ش ی ش ل ی ح

اس تختی کے اثر سے عجیب وغریب برکت دیکھیں گے اب جب بھی کوئی کام ہو اس ڈوری سے تختی کو اپنے داہنے بازو پر باندھیں اور نام زبان سے پکار کر کام کہیں-اس کام کے لئے جس کے پاس جانا ہو جائیں کسی بھی غیبی مدد سے وہ سر انجام ہو جایا کرے گا اس کے نتائج حیرت انگیز ہوں گے جن کو بیان کرنا مشکل ہے-البتہ تجربہ ہی بہتر اظہار کرے گا-اس طلسم کو بعینہ نقل کریں-

صاحب ضرورت تحریری طور پر اجازت لے کر اسے تیار کریں اور فیض حاصل کریں چاندی کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے باآسانی لکھا جاسکتا ہے-

# علم الحروف

# ث

اگر کسی کو اعمال کو شوق ہو تو حروف تہجی کے اعمال ہی اس کو کافی ہیں اور ہر ضرورت پر کام آتے ہیں بشرطیکہ اس حروف کی زکات ادا کی جا چکی ہو۔ خواہ وہ اکبر ہو یا اصغر۔

ابجد کے ۲۸ حروف ہیں۔ منازل قمر بھی ۲۸ ہیں۔ لہذا ہر حرف ایک منزل سے متعلق ہے۔ اس حرف کی زکات اسی کی منزل متعلقہ میں ادا کی جاتی ہے۔

اب حرف ث کا بیان ہے اس کے عدد ۵۰۰ ہوتے ہیں۔ حکمائے فلاسفہ کے نزدیک یہ حرف بادی ہے۔ حروف بادی کے ساتھ مل کر تقویت پاتا ہے اور آتشی کے ساتھ مل کر قوی المزاج ہو جاتا ہے۔ حروف خاک اس کے دشمن ہیں۔

اس حرف کی طبع بادی گرم خشک اور ناطق ہے۔ ثابت ہے۔ جب اس کی زکات ادا کرنا چاہیں تو منزل بلعہ میں جب چاند داخل ہو تو ادا کریں۔ چاند ہر ماہ ایک دفعہ اس منزل میں آتا ہے۔ ایک منزل کا وقت کم و بیش ۲۴ گھنٹے کا ہوتا ہے۔ اس میں زکات ادا کی جا سکتی ہے۔ چاند کے منازل میں داخلے برنی تقویم میں دیئے ہوئے ہیں۔ اوقات داخلہ میں اوپر گھنٹے اور نیچے منٹ ہوتے ہیں۔ مثلاً اسے باموکل اس طرح پڑھتے ہیں۔

**اجب یامیکائیلُ بحق یاثا**

اس منزل کے وقت کے اندر اندر ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھ لیں گے تو حرف ث کی زکات ادا ہو جائے گی۔ اب عامل کو اختیار ہے کہ جب چاہے حرف ثا کے عملیات سے کام لے سکے۔ بوقت زکات اور کام بخور اس کا عود ہے۔ عود نہ ملے تو بابونہ لے۔

خواص اس کے یہ ہیں

اگر خالص چاندی کے برتن پر دس بار نقش کیا جائے اور ہر شکل کے گرد ایک بار ثا ہندی لکھے اور پانی سے دھو کر زہر خوردہ یا مار گزیدہ کو پلائے تو حکم الٰہی سے فوراً شفا ہو۔



اس شکل کو چاندی کی تختی پر کندہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالے تو موذیات اس کے قریب نہ آئیں اور نہ وہ چیچک کی بیماری میں مبتلا ہو۔ اگر بہت روتا ہو تو رونا بھی بند کر دے۔

اگر کوئی شخص اس کے اعداد بسط کو مربع میں وضع کر کے انگوٹھی پر نقش کرے اور شکل ہندی میں دائرہ کے گرد ۱۴۰ بار لکھے اور وہ انگوٹھی پہن لے تو سانپ اس کے نزدیک نہ آئے۔ اگر زہر آلود کھانا اس کے قریب آئے تو اس کو فوراً معلوم ہو جائے اور اگر زہر خوردہ کے منہ میں اس انگوٹھی کو رکھیں وہ اس کو چوسے تو زہر کے اثر سے نجات ہو۔

جو شخص اس کے مرکب عددی کو مسبع نقش میں وضع کر کے اونٹ کی کھال پر لکھے اور جلا کر پیس لے پھر جس کی آنکھ میں سفیدی ہو۔ اس کو لگائے تو سفیدی زائل ہو گی۔

اور اگر اس حرف کو کسی کے نام کے ساتھ امتزاج دے اور حرفاً حرفاً لکھے۔ یعنی ایک حرف مطلوب کا اور ایک حرف طالب کا۔ اس طرح دونوں ناموں کو لکھ کر ثا کو بھی درمیان میں لکھے۔ پھر شمالی ہوا چلتی ہو تو اس طرف لٹکا دے اور سات بار حرف ثا کو معہ موکل پڑھے۔ اس کے بعد کہے اے اس حرف کے خدام۔ فلاں شخص کو اس جگہ پہنچا دو اور یہ کام پیر کے دن زیادتی قمر کے دنوں میں کرے۔ مطلب حاصل ہو گا۔

جس وقت برج عقرب کے ۸ درجے طلوع ہوں تو سفید کاغذ پر ایک ہزار تین سو چار حرف ثا لکھے اور موم جامہ کر کے کنوئیں میں ڈال دے۔ لکھتے وقت بخور روشن کرے اور اس گولی پر دم کر کے کنوئیں میں ڈال دے تو نظر بد اور بدخوابی سے محفوظ رہے گا۔

اگر تین سو حروف ثا لکھے اور گلے میں ڈالے تو خواب میں ڈرنا موقوف ہو جائے گا۔

جس گھر میں جن یا شیاطین یا خبیث یا گفتار اور کسی موذی کا گزر ہو اور وہ اذیت اور تکلیف پہنچاتا ہو یا گھر میں رہنے والوں کو یا کسی عضو کو بے کار کر دیا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک لوح قلعی کی لے کر لوہے کی قلم سے اس مثلث کو لکھے اور گھر میں دفن کر دے تمام تکلیف دینے والے اس مکان سے بھاگ جائیں گے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳۵ | ۵۴۰ | ۵۳۳ |
| ۵۳۴ | ۵۳۶ | ۵۳۸ |
| ۵۳۹ | ۵۳۲ | ۵۳۷ |

اگر پوست آہو پر ایک دائرہ لگا کر ۵۰ حرف ثا اندر اور پچاس باہر لکھے اور چالیس عمود میں لکھے تو جس شخص کے سر سے اتارے وہ نظر بد سے نجات پائے۔ اس کے بندھے کام کھل جائیں۔ رزق اس کا روز بروز کشادہ ہو۔ اگر مشک و زعفران سے لکھ کر دروازہ کے مقابل لگا دے تو دوکان میں وسعت رزق ہو۔ بہت گاہک آئیں۔ شکل یہ ہے۔ دائرہ کے اندر باہر لکھے اور عمود پر بھی لکھے۔



اگر تین سو بار لکھ کر بچے کے تکیئے کے نیچے رکھے تو وہ خواب میں نہ ڈرے گا۔

اگر منگل کے دن طلوع آفتاب کے وقت لکھے۔ تو تمام دشمن مطیع ہوں اور **یا بارُ یا کبیر** پڑھتا رہے۔

بعض علمائے فن کا کہنا ہے کہ حرف ثا جمعرات کے دن سے متعلق ہے- عامل کو چاہئے کہ اس دن کے موکل اور اسم الٰہی سے استمد اد طلب کرے- تاکہ نتائج کلی طور پر ظاہر ہوں-

حرف ثا کو خوف کے لئے استعمال کرنا ہو تو جوز ثابت لے- اندر مغز بھی ہو- اس کے پوست پر اکیس بار اس اسم کو نقش کرے- اور جمیع مفسدان وفاسقاں وحاسداں کی راہ یا ٹھیرنے کی جگہ پر دفن کردیں تو سب متفرق ہو جائیں گے اور پریشان رہیں گے-

سکا کی کی کتاب میں لکھا ہے- اگر کوئی روزانہ پانچ سو مرتبہ اس حرف کو پڑھا کرے تو محبت کو پیدا کرتا ہے- موکل جمعرات کا علوی میکائیل صرفیائیل ہے- ملک سفلی السید شمھورش و کرش الثابت ہے-



# اصول عملیات علوی

عملیات علوی بہت جلدی ہوتے ہیں- عامل ان کا بگڑا ہوا نہیں سنورتا- سب سے اول متقی ہونا عامل کو ضروری ہے- اگر عامل کو کوئی عمل علوی کرنا ہو تو تین روز پہلے ترک حیوانات جلالی جمالی کرے- مثلاً گوشت دہی، دودھ، کھٹائی، لہسن، پیاز، سرکہ، مچھلی، انڈا، گرم چیزیں- عورت سے صحبت کرنا ترک کردے- صوم وصلوٰۃ کا پابند ہے- ایک ہزار مرتبہ روز صبح وشام پڑھے- عمل کیلئے ایسی جگہ مقرر کرے جہاں دوسرا نہ آسکے- وہاں جگہ کو پاک صاف کر کے اور لوبان سے بسادے عطر پھول خوشبو عطر دھوپ لوبان مہیا رکھے- لباس پاک ہو- پھر باقلب مصفا دو رکعت نماز نفل ادا کر کے عمل پڑھنے میں مشغول ہو اور عمل ٹھیک تلفظ سے ادا کرے- عربی آیت ہو- اس کے مطلب پر بھی دھیان رکھے اور تا ختم عمل دھونی کا دھیان رکھے- بعد ختم پر چہار قل اور سورۃ فاتحہ شیرینی پر دم کر کے موکلات کو ثواب پہنچائے- اور بچوں کو تقسیم کردے- ہر وقت باوضو پاک صاف رہے- روزانہ نئے پھول نئی شیرینی لائے- ہر روز غسل کرتا رہے- اگر ڈراؤنے خواب آئیں- مطلق خوف نہ کرے- عامل کا بستر صاف لباس پاک پاکیزہ ہونا چاہئے- کسی ناپاک مرد وعوت کا سایہ بھی نہ پڑے- ہمیشہ تا ختم عمل ایک ہی وقت ٹھیک اختیار کرے- ہر ایک عمل کی میعاد تین چلہ رکھی ہے- عامل عمل کے پیچھے پڑجاتا ہے- کمزور اور کم ہمت آدمی عملکا کام نہ لے- سب سے بڑی بات یہ ہے کہ کسی کو خبر نہ ہو کہ ہم فلاں عمل کررہے ہیں- اگر درمیان میں خواب دیکھے- صرف استاد یا مرشد سے بیان کرے اور کسی کو بیان نہ کرے- ہمیشہ فقراء لوگوں کو حسب حیثیت امداد کرتا رہے- فحش کذب کلمہ ہرگز زبان سے نہ نکالے- متقی رہے- کسی کی چغلی، برائی، غیبت نہ کرے- بدلودار چیز ہرگز نہ کھائے- چلا ایک ہی جگہ ختم کرے بعد چلہ یہ عمل سفر میں بھی کرسکتا ہے-

## موکلات کے عملیات

ہر عمل کا قاعدہ علیحدہ ہوتا ہے- موکل خوفناک صورت بن کر آتے ہیں اور عامل کو ہر طرح سے ڈراتے ہیں- امتحان لیتے ہیں ایسی حالت میں اگر عامل ڈر گیا تو جان سے مارا گیا- ورنہ وہ قتل تو کیا عامل کو زخمی بھی نہیں کرسکتے- موکل کو زندگی بھر کی قید ہو جاتی ہے- وہ کب اسے برداشت کرسکتا ہے- لہٰذا یہ ہر حیلہ کرتا ہے کہ عامل عمل سے باز آجائے- پھر اس سے شرائط طے کرتے ہیں- سہولت کو مدنظر رکھو- اتنی طے نہ کرلو کہ اسے دے ہی نہ سکو- ورنہ موکل جان سے مار دے گا- عورت سے صحبت نہ کرے- گوشت اور گرم چیز نہ کھائے- پاک صاف کو موکل کچھ نہیں کہتا- جس وقت عمل اول وقت خروع کرے- ہمیشہ تا اختتام اسی جگہ پڑھا کرے- موکل ٹھیک وقت کا عادی ہو جاتا ہے- اگر تفاوت ہو جائے گا تو موکل ٹھیک وقت پر آکر چلا جائے گا- بعض دفعہ عمل پر موکل دو دو چلہ نہیں آتا- عامل بددل ہو جاتا ہے- ایسا کبھی نہ کرنا چاہئے- تین چلہ سے کم کوئی ایسا عمل نہیں جو پورا ہو- ہر ایک عمل تین چلہ کرنا چاہئے- اگر موکل اول یا دوسرے چلہ میں آجائے تو ختم کرکے ہم کلام ہو- مگر چلہ ختم کرنے سے پہلے ہم کلام نہ ہو- پورا چلہ ختم کرنے پر ہم کلام ہونا چاہئے موکل سے مطلق خوف نہ کرے- بلکہ موکل سے ایسی دبنگ آواز سے گفتگو کرے کہ موکل خود دب جائے- جس عمل کی جو غذا یا بخور ہو- وہ ضرور کرے- کھانا ایک وقت کھائے تو بہتر ہے-

قسط نمبر۲

# رنگ اور زائچہ

اگر یورنس کا رنگ پیلا قرار دیا جائے اور نپ چوں کا نیلا۔ تب پلوٹو اور ساتھ ہی ساتھ زہرہ اور مریخ کا رنگ سرخ قرار پائے گا۔

کاسنی رنگ، عطارد اور زہرہ کا امتزاج ہے یہ ایک رمز آمیز رنگ ہے۔ زیادہ تر لوگ اس کو پسند نہیں کرتے ہیں۔ اگر تم کاسنی رنگ پسند کرتے ہو تو مغرور وخود پسند ہو گے۔ اپنی اور ایک قدرتی برتری محسوس کرتے ہو گے۔ اچھے دماغ، غیر معمولی فہم و فراست اور ان چیزوں کا مشاہدہ کرنے کی قابلیت رکھتے ہو گے جو دوسروں کی نظر سے بغیر کسی اہمیت کے گزر جاتی ہیں۔ باریک بین ہو گے۔ آرٹسٹک مزاج کے مالک ہو گے۔ تم انسانیت کے زبوں حالی اور نقصانات پر آہ وزاری کر سکتے ہو مگر انکو اس کسمپرسی سے نکالنے کے لئے شاذ و نادر ہی کوئی عمل کرتے ہو۔ تمہارے ساتھ آسانی سے گزارا جا سکتا ہے کیونکہ تم میں برتری کا جذبہ ہے اور بلند دماغ اور رکھ رکھاؤ والے ہو لیکن کچھ طلب نہیں کرتے اور نہ ہی بہت راستی پسند ہو۔ میں نے دیکھا ہے کہ یہ خصوصیات میں حساسیت تو زہرہ کی نمائندگی کرتی ہے اور ہوشیاری باریک بینی وفراست عطارد کی نمائندگی کرتی ہے۔ اس امتزاج میں خود پسندی بھی ہے اور ساتھ ہی ساتھ زبردست آرٹسٹک قابلیت بھی۔ سبزی مائل زرد رنگ ایک غیر جانبدار رنگ ہے۔ یہ رنگ اجکل سجاوٹ کے لئے بہت مقبول ہے۔ نیلا سبزی مائل قمری رنگ ہے۔ اندازہ ہے کہ اس رنگ کو زیادہ لوگ پسند نہیں کرتے۔ لیکن یہ ایک امتیازی، عالی دماغ فرد کا نشان ہے جو خود پرست ہے۔ پرکشش لیکن اپنی ذات میں اتنا مگن رہنے والا ہوگا کہ وہ دوسروں کو محبت نہ دے سکے گا۔ یہ رنگ نوجوان لڑکیوں اور عورتوں کو متاثر کرتا ہے۔ سبزی مائل نیلا رنگ پسند کرنے والے لوگ مغرور اور غلط استدلال سے کام لینے والے ہوں گے۔ لیکن جاؤ کے تحت یہ لوگ بہت جلد پرامن بن جاتے ہیں۔ بہتر معلوم ہوتا ہے کہ اب میں چاند کی طفلانہ خصوصیات کے متعلق بھی کچھ بیان کروں۔

ہر وہ رنگ جو سفید رنگ کے ساتھ جلا ہوا ہوگا ہم کو اس سے فرحت وتازگی حاصل ہوگی۔ مثال کے طور پر ہلکا ارغوانی رنگ عطارد، زہرہ اور شمس کا مرکب ہوگا۔ اگر یہ تم کو پسند ہے تو تم اعلیٰ علوم وفنون کے شائق ہو گے۔ عزت، چاپلوسی کے شائق ہو گے اور ایک انفرادی حیثیت کے فرد بننا چاہو گے۔ خامیوں کو ناپسند کرو گے اور لطافت و باریکی کی تلاش کرو گے۔ سماجی طور پر تمہاری خوب عزت ہو گی اور تم بہترین ماحول اور علاقوں میں بہترین گروہ میں شامل ہونے کے لئے کوشش کرو گے۔

گلابی رنگ زہرہ، مریخ اور شمس کا مرکب ہے۔ اگر تم عورت ہو اور اسے پسند کرتی ہو تو تب تم محبت کرنے والی ہو۔ لیکن تم میں جوش وجذبات کی انتہائی کمی ہوگی اور ممکن ہے کہ تم ایک محفوظ زندگی گزارا اور مہذب طریقوں کو اختیار کرو۔ کچھ آدمیوں کے لئے گلابی رنگ حد سے زیادہ تلافی مافات ثابت ہوگا۔ خاص طور پر اگر انہوں نے ہنگامہ آمیز اور پُر جوش زندگی گزارنی ہوگی۔

بھورا رنگ ابتدائی رنگوں میں شمار نہیں ہوتا۔ یہ سرخ (مریخ) سفید (سورج) اور کالے کا مرکب ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ سیاہ رنگ کو کہاں



رکھوں سوائے اس کے کہ یہ زندگی منفی رنگ ہے۔ سورج کے مخالف ہے جو حیات بخش ہے۔

اگر تم کو بھورا رنگ پسند ہے تو تم ایک معقول شخص ہو۔ فرائض کی بااصول ادائیگی کرنے والے کفایت شعار، روپے پیسے کے معاملے میں دوراندیش ہوگے۔ سرکش عادتوں کے مالک ہوگے اور تم میں احساس تصور ہوگا۔ کینہ پرور بھی ہو سکتے ہو۔

ڈاکٹر ولیم ایچ شیلڈن نے لوگوں کی درجہ بندی کے لئے ایک طریقہ ایجاد کیا ہے جس کا نام اس نے کانسی ٹیوشنل فزیالوجی رکھا۔ میں نے نتیجہ نکالا ہے کہ اس کے تین بنیادی قسموں کی نسبت سیاروں سے قائم کی جاسکتی ہے جس کو میں نے شروع میں بیان کیا ہے۔ تاہم پھر دہراتا ہوں پرتکلف صورت یا حسن تلفظ کے لئے الف ب لائن (دائرہ دیکھو) جو مریخ اور مشتری کا امتزاج ہوگا۔ ظاہر ہے کہ تکلفات کا رنگ نارنجی ہے۔ بعض نے خبطی قسم کے لوگوں کو الف ب لائن کے درمیان رکھا ہے اور بعض نے اس قسم کے لوگوں کو سرخ رنگ کے تحت دیکھا ہے۔ بہرحال دونوں حالات میں یہ زہرہ اور مریخ کا امتزاج ہے۔ خلل اعصاب کے مریض کو ج لائن پر پایا گیا لیکن بعض نے اس رنگ کو نیلے رنگ کے تحت دیکھا۔ دونوں حالات میں عطارد اور قمر ہیں ان تشریحات کو میں نے نیپ چون کہا۔ ہم تقریری بندوں کو (الف) کے کونے پر رکھیں گے جو کہ چاند ہے اور بعض نے یہ پایا کہ سبز ہے جو آ چاند اور زحل ہیں یا (الف ج) کے ساتھ ہیں ہم نے (الف ج) لائن کو دیکھا اور دوسروں نے دیکھا کہ یہ کاسنی رنگ ہے۔ دونوں باتوں میں زہرہ و عطارد ہیں۔ یہ بات دلچسپی کا باعث ہوگی کہ صرف ایڈکرایلن پو وہ شخص تھا جو زرد اور سنہرا رنگ بہت کثرت سے استعمال کرتا تھا۔ پو کے زائچے میں برج جدی میں شمس تھا ج کا حکم زحل ہے جو زردی مائل سبز رنگ کا حاکم ہے قمر برج حوت میں تھا۔ زائچے میں جس کا حاکم مشتری ہے اور رنگ نارنجی زردی مائل ہے۔

ایک شخص کا پسندیدہ رنگ سرخ اور سفید تھا۔ اس کے زائچے میں شمس برج حمل میں تھا جس کا رنگ نارنجی مائل سرخ ہے اور اس کا حاکم مریخ برج اسد میں تھا جس کا رنگ سفید ہے اس کا طالع سرطان تھا۔ جس کا رنگ سبزی مائل نیلا ہے۔ لیکن طالع کا حاکم قمر برج حمل میں تھا جن کا رنگ سرخ مائل نارنجی تھا۔

ولیم بلیک کالا رنگ بہت استعمال کرتا تھا اور سبز، سنہرا اور سفید بھی کافی استعمال کرتا تھا۔ سرطان اس کا طالع تھا اور سرطان میں قمر تھا۔ دونوں کا رنگ نیلا سبزی مائل ہوا۔ شمس اور اس کا حاکم ستارہ مشتری دونوں برج قوس میں تھے جنکا رنگ زردی مائل نارنجی ہے۔ سورج اور مشتری پانچویں گھر میں تھے۔ فطری تقسیم کے تحت شمس اس کا حاکم ہے یہ بات ولیم بلیک کے سفید رنگ کثرت سے استعمال کرنے کی وضاحت کرتی ہے۔ ایک اور شخص کالا رنگ کثرت سے استعمال کرتا تھا۔ اور بہت پسند کرتا تھا۔ یہ بات بہت دلچسپ ہے۔ اس لئے کہ

اس کے آٹھویں گھر میں شمس، زحل، مشتری اور زہرہ موجود تھے۔ یہ گھر موت کا یا زندگی کی نفی کا گھر ہے۔ وہ سب کے سب برج حمل میں تھے لیکن میں نہیں جانتا کہ اس کو کسی حد تک سرخ سے بھی لگاؤ تھا یا نہیں۔

مصوروں میں، وان گوجس کے ذہن پر زرد رنگ کا بہت غلبہ تھا۔ اس کے زائچے میں شمس برج حمل میں تھا جس کا رنگ نارنجی مائل سرخ ہے اس کا حاکم سیارہ مریخ حوت میں تھا جو شکل میں مشتری کے تحت ہے اور جس کا رنگ زردی مائل نارنجی ہے۔ اس کا طالع کا حاکم قمر و مشتری، برج قوس میں قران تھے۔ جس کا رنگ زردی مائل نارنجی ہے یہی رنگ اس کے دماغ میں سورج مکھی کی تصویر کا خیال لائے۔ پکاسو جو سفید رنگ زیادہ استعمال کرتا تھا اس کے زائچے میں طالع اسد تھا۔ شمس برج عقرب میں تھا۔ اور اسد اور عقرب کا امتزاج گلابی ہے۔ وہ ایک گلابی دور سے بھی گزرا۔ اس کا قمر قوس میں تھا اور اس نے نارنجی مائل زردی رنگ زیادہ متاثر کن اور غالب انداز میں استعمال کیا۔ خاص طور پر اس وقت جب وہ گلابی رنگ سے امتزاج پیدا کرتا تھا۔ اس نے گہرا سبز رنگ بھی بہت شدت سے استعمال کیا۔ اس لئے کہ اس کا شمس حاکم مریخ برج سرطان میں تھا۔

یہ بات دلچسپی کا باعث ہوگی کہ اپنے جاننے والے لوگوں کو شکل میں دیئے گئے رنگوں کی مدد سے پہچانو۔ میں ایک ایسے آدمی کو جانتا ہوں جو گلابی قمیض پہنتا ہے اس کے زائچے میں سورج زہرہ کے برج ثور میں ہے، جس کا قران مریخ سے ہے۔ ایک نوجوان عورت جو میرے حلقہ کی ہے سرخ اور گلابی رنگ بے حد پسند کرتی ہے اور ان دونوں رنگوں کو بہت اچھے انداز میں پہنتی ہے اس کے زائچے میں شمس برج حمل میں ہے اور حمل کے حاکم مریخ کا قران قمر سے برج میزان میں ہے۔ سرخ رنگ زہرہ کا اور مریخ کا ہے۔ گلابی زہرہ مریخ اور شمس کا ہے۔

بعض اوقات لوگ اپنے رنگوں کو ترجیحی طور پر تبدیل کر لیتے ہیں۔ ایک نوجوان عورت جس کے زائچے میں سرطان طالع ہے وہ نیلا سبزی مائل رنگ بے حد پسند کرتی تھی۔ لیکن اب سرخ رنگ زیادہ مقدار میں پہنتی ہے اس کے زائچے میں سورج مریخ سے قران کرتا ہے اور حاکم سورج اور زہرہ برج حمل میں ہیں۔ ایک اور عورت نے بیس سال کی عمر تک نارنجی رنگ بہت زیادہ پہنا۔ اس کے زائچے میں قمر قوس میں ہے اور اب وہ زردی مائل سبز رنگ کو ترجیح دیتی ہے۔ اس کے زائچہ میں شمس و زحل کا قران بھی ہے۔

اگر کسی شخص کو اپنے طالع اور ستارہ کا علم نہ ہو تو اسے اپنے پسندیدہ یا زیادہ پہنے جانے والے رنگوں سے اندازہ لگانا چاہئے۔ یہ آپ کسی دوسرے شخص کے کپڑوں سے اس پر ستاروں کے اثرات کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔

# اروما تھراپی

## بیسل تلسی

بیسل (تلسی) کے سو سے زائد اقسام دنیا بھر میں موجود ہیں- جو شکل وصورت، قد وقامت اور خوشبو میں ایک دوسرے سے بڑی حد تک جدا ہیں- ہم جس بیسل کی بات کررہے ہیں- اسے پاکستان میں کالی تلسی، بادروج اور نازبو کے ناموں سے پکارا جاتا ہے- Basil Sweet کو ریحان اور White Basil Weed کو ریحان بری اور Basil کو لکا تلسی کے نام سے پکارا جاتا ہے- طبی مقاصد کے لئے یہ تینوں اقسام استعمال کی جاتی ہیں- عام طور پر جو تلسی کے پتے گہرے سبز رنگ کے ہوتے ہیں اور اگر اس کو توڑ کر مسلا جائے تو تیز کافوری خوشبو خارج ہوتی ہے- اس کی جائے پیدائش ہندوستان ہے- مگر اب یہ بحیرہ روم کے ساحلی علاقے، جاوا، فلوریڈا، مورا کو وغیرہ میں کثرت سے پیدا ہوتے ہیں-

اس کا نباتاتی نام (Deimon) ہے جس کے لغوی معنی جلد اگنے والے کے بنتے ہیں- لاطینی زبان میں اس کو (Basilicum) کہا جاتا ہے- جس کے لغوی معنی شاہی بوٹی ہے- یورپ میں اسے زرخیزی اور خوشحالی کی علامت سمجھا جاتا ہے- یونانی اسے بدی کا خاتمہ تصور کرتے تھے- روم کے مشہور حکیم پلینی نے لکھا ہے کہ تلسی (Basil) یرقان، مرگی اور بادی کے بخار کی لاجواب دوا ہے- اس کے ساتھ اس نے اس کو جنسی قوت اور خواہش میں اضافے کی لاجواب دوا شمار کی ہے- ان کا طریقہ یہ تھا کہ ریڈ وائن میں ہ تلسی کے پتے توڑ کر ٹھنڈی جگہ رکھ دیتے اور صبح شام اسے ہلاتے رہتے- ہفتہ بعد کھانے سے پہلے ایک کپ پی لیتے- یورپ اور لاطینی امریکہ کے کئی علاقوں میں اب تک یہ رواج باقی ہے- شاید اسی وجہ سے بے شمار رومی ویونانی غذاؤں میں تلسی کا استعمال ناگزیر سمجھا جاتا ہے- وسط ایشیاء میں اسے ڈپریشن، دکھ، مایوسی، افسردگی اور کاہلی کا شافی علاج سمجھا جاتا ہے-

اس کا ایسنشیل آئل پھولوں اور پتوں سے کشید کیا جاتا ہے اور رنگت قدرے زردی مائل ہوتی ہے- اس کی خوشبو بڑی تیز کافوری اور لونگ کی خوشبو سے ملتی جلتی ہوتی ہے- اس کا عرق سولہویں صدی سے نکالا جارہا ہے- یہ حساس جلد کے لئے مضر ہے- اس لئے جلد پر لگانے سے پہلے چیک کرلیں کہ آپ کی جلد کے لئے مضر تو نہیں ہے- اگر ہو تو کبھی ڈائریکٹ جلد پر نہ لگائیں بلکہ کسی تیل میں چند قطرے ملا کر لگائیں یا سونگھ کر کام چلائیں- انڈیا کی تلسی کے علاوہ کسی اور علاقے کی تلسی زیادہ مقدار میں یا زیادہ عرصے استعمال کرنا ممنوع ہے-

بیسل آئل دافع ریح، امراض شکم، افزائش دودھ میں معاون، ٹینشن، دباؤ، تناؤ، کمزوری، غصہ، تھکاوٹ، کاہلی اور ڈپریشن کے لئے موثر ترین ہے- یہ بہترین عصبی واعصابی ٹانک ہے- یہ یادداشت، ارتکاز کی کمی کو دور کرتا ہے- ذہنی صلاحیتوں کی نشوونما کرتا ہے- بے خوابی، سردرد، دردشقیقہ، نزلہ، زکام، سردی اور اسکی وجہ سے سونگھنے کی حس میں کمی کو فوری دور کرتا ہے- الرجی، وائرس، انفیکشن، پھوڑے پھنسی وغیرہ کے لئے موثر، قبل وبعد از حیض میں ہونے والی درد، ٹینشن اور کمزوری کو دور کرتا ہے_ اس کے علاوہ بہت سے جنسی امراض کے لئے موثر ومفید ہے- زہریلے کیڑوں اور جانوروں کے ڈنگ اور کاٹنے میں بھی موثر ثابت ہوچکا ہے- سینے کے امراض خصوصاً دافع تشنج ہے-

ڈاکٹر جین والنٹ فرانس کے اولین اور مشہور ترین اروما تھیراپسٹ ہیں- ان کی تحقیق کے مطابق تلسی (Basil) عورتوں کے ماہانہ نظام کی بے ترتیبی دور کرنے میں نہایت موثر ہے- اس کا طریقہ علاج یوں ہے کہ زیتون یا سیف فلاور (Saff Flower) ایک چمچہ لیں اس میں ۳ قطرے بیسل آئل ملا کر پیٹ کے نچلے حصے یعنی پیڑوں پر اور سینے کی نرم ہڈی سولر پلکسیس کے مقام پر دائرے کی صورت میں مالش کریں- قبل از اور بعد از حیض نیز دوران حیض جب بھی نہائیں تو نہانے کے پانی میں ۵ قطرے بیسل آئل ملا کر نہائیں- اس طرح چند ماہ میں حیض کی تکالیف اور بے ترتیبی دور ہوجائے گی- ہوسکتا ہے اس کی خوشبو آپ کو بالکل پسند نہ آئے ایسی صورت میں نارنگی شیریں کے ۳ قطرے اس کے ہمراہ ملالیں اس طرح نا صرف اس کی خوشبو بہتر ہوجائے گی بلکہ نارنگی شیریں کے فوائد مثلاً طاقت وتوانائی، چستی اور جوش وخروش بھی حاصل ہوگی-

ڈاکٹر والنٹ کے مطابق بیسل عصبی و اعصابی نظام کے لئے ٹانک کا درجہ رکھتا ہے- ہر طرح کی اعصابی کمزوری، سستی، کاہلی، کام میں دل نہ لگنا، ٹینشن، دباؤ، تناؤ، ڈپریشن افسردگی، اداسی کو دور کرنے اور پسند نہ آنے کی صورت میں بھی اس کا جواب نہیں- ان کمزوریوں کو دور کرنے کا نسخہ بے حد آسان وسادہ ہے- حسب ضرورت سویا بین خالص آئل میں ۲ قطرے بیسل آئل اور ایک قطرہ مارجورم آئل ڈال لیں اور پورے جسم میں روزانہ صبح یا صرف رات کو مالش کریں- صرف چند دن میں آپ کی طبیعت سے یہ تمام کمزوریاں دور ہو جائیں گی- چونکہ پاکستان میں مارجورم کا آئل دستیاب نہیں ہے- اس لئے اس کا قائم مقام لیونڈر

آئل کا ایک قطرہ استعمال کریں- انشاء اللہ فائدہ ہو گا-

تازہ ترین رپورٹ کے مطابق دنیا کی کل آبادی کا پانچ فیصد مائگرین (دردشقیقہ) کا شکار ہے اور اس میں زیادہ تعداد خواتین کی ہے- مائگرین درد کا کوئی شافی اور مکمل علاج نہیں تھا- آج کل یورپ (Fewerfew) عاقر قرحہ نامی بوٹی جس کا نباتاتی نام (Tanacctum Parthenium) ہے- اس کا شافی علاج سمجھی جارہی ہے- اس کے چار تازہ پتے روزانہ سلاد کے طور پر کھانے سے رفتہ رفتہ مائگرین درد جڑ سے ختم ہو جاتا ہے- اس کا جوشاندہ پینا بھی فائدہ مند ہے- قدیم طب میں اس کے یہ فوائد درج نہیں ہے مگر ایلوپیتھک میڈیسن والے اس کے فائدے کے بارے میں بڑے پرامید ہیں- عاقر قرحہ کے ساتھ ساتھ اگر مائگرین کے دورے کی اولیں علامت میں بیسل (کالی تلسی) استعمال کی جائے تو دورے کی شدت میں فوری کمی آجاتی ہے- یا دورہ فوری طور پر رک جاتا ہے- طریقہ اس کا یہ ہے کہ کالی تلسی کے ۴ تازہ یا سوکھے ہوئے پتوں کو ایک کپ کھولتے ہوئے گرم پانی میں ڈال کر چولہا بند کردیں اور ڈھکنا ڈھانپ دیں- پھر اس میں چینی یا شہد حسب ذائقہ ملا کر استعمال کریں- ایک اور آزمودہ طریقہ یہ ہے کہ ایک جلیبی گرم کھالیں- پھر اس کا شیرہ اس میں ملا کر استعمال کریں- اس کے علاوہ ایک چائے کے چمچ سویابین آئل خالص میں دو قطرے بیسل آئل ملا کر کنپٹیوں، گردن کے پچھلے حصے میں اور سولر پلکسیس یعنی سینے کے نچلے حصے کری ہڈی کے مقام اور اس سے تھوڑا نیچے (ساعتی سمت) دائرے کی صورت میں مالش کیجئے- انشاء اللہ فوری فائدہ دیکھیں گے- اس مالش کے بعد بیس منٹ آرام سے لیٹ جائیں- دورے کی شدت کے تناسب سے آپ ہر دس منٹ کے بعد یہ مالش کرتے رہیں-

انشاء اللہ شدید ترین دورہ بھی گھنٹے بھر میں ختم ہو جائے گا- اگر مرض بہت پرانا ہو اور دورے کی شدت بہت زیادہ ہو تو دس منٹ کے وقفہ سے Fennel - Chamomile اور Lemongrass آئل بھی استعمال کئے جاسکتے ہیں- ہمارے پاس فی الحال صرف Lemongrass موجود ہے- باقی Fennel اور Chamomile فی الحال دستیاب نہیں ہیں-

اس کے علاوہ سردی کے بخار، نزلے، ٹھنڈ لگنے سونگھنے کی حس میں کمی اور ناک بند ہونے کی صورت میں بیسل نہایت اکسیر شمار کی جاتی ہے- تپ کاہی (Hayfever) سردی کا بخار، وائرل انفیکشن وغیرہ میں بے حد مفید پائی گئی ہے- ان بیماریوں میں ایک بڑے پیالے میں کھولتا ہوا پانی ڈالیں اور ایک قطرہ بیسل آئل ڈال کر بھپھکارے لیں- ہر ۴ گھنٹے بعد یہ عمل دہراتے رہیں- جلد آرام آجائے گا- ہومیوپیتھی ادویات کے ساتھ اکثر فوری فائدہ نظر آتا ہے-

یہ طاقتور اینٹی سیپٹک ہے- باورچی خانہ دھونے کے بعد آخری پانی میں چند قطرے بیسل آئل ڈال کر دھولیں- اس طرح باورچی خانہ مکمل جراثیم کش ہو جائے گا- بیمار پرندے اور پالتو جانوروں کے پنجرے بھی اس کے پانی سے دھونے سے جراثیم کش ہو جاتے ہیں پرندوں کی صحتیابی میں بھی معاون ثابت ہوتا ہے- کمرہ اگر ائیر کنڈیشن ہو تو وبائی امراض کے دور میں خاص طور پر نزلے وفلو کے وبا کے دور میں اپنے ایئر کنڈیشن کی ہوا میں چند قطرے بیسل آئل روئی کی پھائے میں لگا کر رکھ دیا کریں- پورا کمرہ جراثم سے پاک ہو جائے گا- ہر پانچ چھ گھنٹے میں روئی کا پھایا تبدیل کر دیا کریں- اس طرح گھر والے اور دفتر والے دونوں وبائی امراض سے محفوظ رہیں گے-

اس کے علاوہ یہ پھوڑے پھنسی، گرمی دانوں اور پیپ والے دانوں اور چہرے کے مختلف اقسام کے دانوں کے لئے اکسیر ہے- ان کے علاج کے کئی طریقے ہیں- ایک طریقہ یہ ہے کہ روئی کے چھوٹے چھوٹے پھائے میں ایک قطرہ بیسل آئل خالص لگا کر دانوں پر چپکادیں- آدھے گھنٹے بعد گرم پانی میں روئی بھگو کر صاف کرلیں- ایسا دن میں ۳ بار کیجئے یاد رہے کہ پہلے آپ نے یہ ٹیسٹ کرلینا ہے کہ بیسل آئل آپ کے لئے مضر تو نہیں ہے- ٹیسٹ کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہتھیلی کے پشت پر یا بازو کے اندرونی سائیڈ میں ایک قطرہ بیسل ٹپکا لیں اگر بہت زیادہ جلن نہ ہو اور جلد سرخ نہ ہو جائے تو آپ بغیر کسی پریشانی کے بیسل آئل استعمال کرسکتے ہیں- دوسری صورت میں آپ بیسل آئل خالص نہیں استعمال کرسکتے بلکہ اسے کسی دوسرے تیل کے ہمراہ استعمال کرنا ہوگا- دوسرا طریقہ یہ ہے کہ ملتانی مٹی یا سبز (ہری) مٹی کا پوڈر بنالیں اس میں دوقطرے بیسل ٹپکا کر دانوں میں لیپ کریں- آدھے گھنٹے بعد گرم پانی سے دھو کر اتارلیں پھر انگلی میں لیونڈر آئل لے کر دانوں پر لگائیں- یہاں لیونڈر آئل کے علاوہ ٹی ٹری آئل اور کیمومائل آئل کی سفارش کی جاتی ہے مگر وہ پاکستان میں دستیاب نہیں ہے-

اعصابی درد و تھکن، ٹھنڈ، ڈپریشن، کمزوری، گھبراہٹ، اداسی، مایوسی اور نیند نہ آنے کی صورت میں ایک چمچ سویابین آئل میں دوقطرے بیسل اور دوقطرے لیونڈر آئل ملا کر پیشانی، کنپٹی، گردن اور سینے میں دائرے کی صورت میں مل لینے سے فوری افاقہ ہوتا ہے- اسی کے ساتھ نیم گرم پانی میں ۵ قطرے بیسل ڈال کر غسل کرنا بھی نہایت مفید ہے- اگر غسل نہ کرنا ہو تو پورے جسم میں مالش کرنا زیادہ بہتر ہے-

بے خوابی کے مرض کی صورت میں لیونڈر (اورنج سوئٹ) نارنگی شیریں، (Petitgrain) نارنگی تلخ کے ۲، ۲ قطرے کے بھپھکارے لیں یا سونے سے پہلے گرم پانی میں انہیں کے پانچ پانچ قطرے ڈال کر غسل کرنے سے گہری نیند آتی ہے- ساتھ میں تکیہ پر ایک دوقطرہ لیونڈر آئل پانی میں ملا کر لگادیں- مرض پرانا ہو تو ہومیوپیتھی ادویات کے ساتھ یہ نسخہ استعمال کریں- چائے کافی اور دیگر گرم چیزوں کو بالکل ترک کریں اور کم از کم ۴۰ دن صرف تازہ سبزی اور پھلوں پر گذارا کریں امید ہے پرانے سے پرانا بے خوابی کا مرض ختم ہو جائے گا-

ٹینشن و گھبراہٹ، کمزوری، ہاتھ پیر کا

ٹھنڈے ہو جانا' دل کی غیر معمولی دھڑکنیں وغیرہ کے لئے بیسل اور اورنج کا ایک ایک قطرے روئی کے پھائے میں ڈال کر سونگھتے رہیں-اس کے علاوہ سویابین آئل خالص میں ۳' ۴ قطرے ڈال کر ہاتھ' پیر کے تلوں میں' گردن کے پچھلے حصے میں اور سولر پلکسس کے مقام پر دائرے کی صورت میں مالش کریں-اس سے عموماً فوری افاقہ ہوتا ہے-مگر دل کے معاملے میں ڈاکٹر کا علاج ساتھ ہونا اشد ضروری ہے-

جنسی کمزوری دور کرنے کے لئے کالی تلسی کا ایک پتا روزانہ پودینہ اور سلاد کے پتوں کے ہمراہ کھانا بے حد مفید ہے- یہ جنسی کمزوری کے علاوہ نظام ہاضمہ کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے اور ۲ ہزار سالہ آزمودہ نسخہ ہے- تلسی (Basil) کے سحری خواص بھی خاصے نمایاں ہیں-

ویسٹ انڈین کے قدیم باشندے تلسی کے پتوں کو پانی میں بھگو کر رات بھر چھوڑ دیتے تھے اور دکان کھولتے وقت دکان کے اندر و باہر اس پانی کو چھڑک دیتے تھے-ان کا عقیدہ تھا کہ یہ باعث خیر و برکت ہے اور گاہک و آمدنی میں اضافے کا باعث ہے-اس کی سائنسی توجیہہ یہ ہے کہ یہ اعلیٰ درجے کا اینٹی سیپٹک ہے اور پانی میں بھیگ کر عمدہ خوشبو دیتا ہے-اس لئے ایسی دکان میں گاہک زیادہ آنا پسند کرتے ہیں-جو خوشبودار ماحول فراہم کرتا ہو-

نفسیاتی طور پر بیسل (تلسی) کی خوشبو انسان کے شعور کو صاف کرتی ہے-جلا بخشتی ہے- اس میں اچھی تحریک پیدا کرتی ہے-سوچ و بچار اور فیصلہ کرنے کے لئے' منصوبہ سازی کے لئے تلسی کے تازے پتے مسل کر سونگھتے رہنا چاہئے-یا ایک قطرہ روئی میں ٹپکا کر سامنے میز پر رکھ لینا چاہئے- یہ دماغ سے سارے فضول خیالات نکال کر یکسوئی اور ہم آہنگی پیدا کرتی ہے اور ذہنی تھکان کو دور رکھتی ہے-

یہ موڈ کو خوشگوار بناتی ہے- جوش و خروش پیدا کرتی ہے- مقابلے کی ہمت پیدا کرتی ہے-جنسی تحریک و قوت فراہم کرتی ہے اور روح و ذہن میں تازگی و لطافت کا احساس بیدار کرتی ہے-

یہ ممکن ہی نہیں کہ بیسل سے معطر ماحول میں کوئی آدمی زیادہ دیر تک افسردہ' ملعول' رنجیدہ یا پریشان رہ جائے- آزمائش شرط ہے- آپ لوگوں کو بغیر بتائے استعمال کریں اور نتیجہ سے ہمیں آگاہ کریں- ورزش میں سستی کرنے والے کے لئے یہ خاص طور پر مفید ہے- آپ جب بھی سستی اور کاہلی محسوس کریں ایک قطرہ بیسل ہاتھوں میں مسل کر سونگھتے رہیں اور نتیجہ سے ہمیں بھی آگاہ کریں-

# شرف شمس

## جاہ و منصب اور عزت و توقیر کے حصول کے لئے

آفتاب دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حمل کے ۹ درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کا درجہ حاصل ہوتا ہے تو فلکی اثرات کے لحاظ سے یہ ایک پر تاثیر اور بلند ترین مقام ہوتا ہے جس کی تاثیر مخصوص الفاظ و اسماء کے ذریعہ مخصوص شکل میں اہل جفر منتقل کردیتے ہیں وہ شکل جو اسی شرف کے وقت ابھرے گی جن کے پاس ہوگی اس کو سرفرازی دے گی اور بلند مرتبہ پر پہنچنے کے لئے اسباب تیار کرے گی اس کارگر عالم اسباب میں قدرت کا ایک سبب ہوگی اس کے فوائد یہ ہیں۔

(۱) اگر کوئی شخص کسی عہدہ پر قائم ہے مگر مسلسل کئی سالوں سے اس کو ترقی نہیں ملی تو ترقی پائے گا۔

(۲) ملازمت میں کسی کو جائز مقام نہیں ملا تو وہاں ترقی پائیگا۔

(۳) اگر حصول ملازمت میں یا افسران اس کی طرف توجہ نہیں دیتے تو وہ ملازمت میں حاصل کرنے میں کامیاب ہوگا

(۴) اگر کسی جگہ اس کا حق مارا گیا ہے تو وہ اپنے حق کو حاصل کرے گا

(۵) اگر کوئی حقیر اور بے اعتبار شخص ہے کہ نہ معاشرہ میں کوئی مقام ہے اور نہ دوستوں اور اعزاء میں عزت ہے تو وہ مکرم ہوجائیگا

(۶) اگر کوئی اکابر زمانے میں سے ہے اور حکومت میں اسے کوئی مقام نہیں تو وہ مقام عزت اور مرتبہ حاصل کرے گا۔ تمام بزرگ و اشراف اور اعیان زماں اس کے مطیع و فرمانبردار ہوں گے اس کے حکم سے تجاوز نہ کریں گے اور سختی، تندہی اور متکبرانہ انداز میں اس سے پیش نہ آئیں گے

(۷) طلب و جاہ حشمت کے طالبوں کو نصیب کی یاوری ہوگی۔

(۸) اگر کوئی چاہے کہ جس مرتبہ پر ہے وہ تبدیل نہ ہو یا عظمت و جلال اس کا قائم رہے تو وہ بھی آرزو پوری ہوگی۔ غرض یہ ہے کہ شمس تمام کواکب میں شہنشاہ کا مرتبہ رکھتا ہے اور تمام کواکب اس کے گرد گردش کرتے رہتے ہیں پس اسی قسم کی روحانیت حسب مراتب ہر شخص کو ملے گی جس کے پاس اس شمس کے شرف کا طلسم یا لوح ہوگی۔ یہ لوح ایک نعمت غیر مترقبہ ہے موجودہ مخدوش بے رحم، بے عزت اور اندیشہ زبان مال و دولت کے دور میں ہر شخص کے پاس ہونی چاہئے اللہ چاہے گا تو وہ نہ صرف مامون و محفوظ رہے گا بلکہ مراتب و درجات ترقی حاصل کرے گا۔ عزت پائے گا۔

اس سال یہ وقت ۷ اپریل کو ایک بجکر ۴۵ منٹ دوپہر سے ۸ اپریل ۲ بجکر ۱۰ منٹ دوپہر تک رہے گا۔ اس دوران دوساعت ملے گی۔ اس میں آپ کو کام کرنا ہوگا۔ سامان پہلے سے تیار رکھیں وقت مقررہ پر علیحدہ کمرے میں صاف پاکیزہ سرخ کپڑا اچھا کر اوپر بیٹھیں۔ اجازت تحریری لیں۔

زعفران، صندل سرخ اور عود کا بخور جلائیں اپنے کپڑوں پر عطر گلاب لگائیں جب ساعت شروع ہو تو لوح ہو تو کندہ کرلیں کاغذ ہو تو اس پر زعفران سے لکھ لیں۔

صاحب حیثیت لوگ سونے کی بنائیں شمس کی دھات سونا آج کل بہت مہنگا ہے۔ چاندی کی بنوائیں اور اس پر سونے کا ملمع کروائیں اگر کوئی شخص چاندی کی تختی بھی نہ بنوا سکے تو سنہرا کاغذ لیں اس کی پشت پر زعفران سے لکھ لیں کاغذ اور دھات کی لوح میں تاثیرات تو یکساں ہونگی مگر فرق صرف یہ ہوتا ہے کہ دھات سریع الاثر ہوتی ہے کاغذ کی لوح آہستہ آہستہ کام کرتی ہیں۔ البتہ کندہ کروانے والے کو چاہئے کہ خود ہی باوضو تیز نوکدار چیز سے دبا کر لکھ لیں اگر کسی کندہ کرنے والے کے پاس جائیں تو وہ باوضو ہو اور وقت مقررہ کا خیال رکھے۔

میں گزشتہ کئی برسوں سے ایک اسم کام میں لاتا ہوں **یااله الالهة الرفيع جلاله** یہ اسمائے اربعین میں سے دوسرا اسم ہے اس سے مراتب حاصل ہوتے ہیں اور میرے برسوں کے تجربات سے ہے اس کے عدد ۴۷۹۷ ہیں اور اس کا مربع ذوالکتابت میں نے خود ترتیب دیا ہے اور اسی سے ہر سال کام لیتا ہوں۔ اسے بھی سمجھا دوں۔ شمس آتشی ہے اس لئے اس مربع کی رفتار بھی آتشی ہوگی رفتار نقش کی دی جاتی ہے اس کے مطابق نقش کو پر کرنا ہوگا نقش نمبر ۱ میں جو ذیلی خانوں میں اعداد تھے ان اعداد کے مطابق اسماء لے کر نقش نمبر ۲ کو ترتیب دیا ہے یعنی بجائے اعداد کے اسم الٰہی لکھے جائیں گے اب یہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے کہ آپ نقش نمبر ۱ تیار کریں یا نمبر ۲ تیار کریں دونوں کی تاثیرات ایک ہی ہوں گی۔

(۱) نقش ذوالکتابت

| یااله | الالهة | الرفيع | جلاله |
|---|---|---|---|
| ۳۹۲ | ۶۸ | ۴۸ | ۴۶۶ |
| ۶۷ | ۳۸۹ | ۴۶۹ | ۴۹ |
| ۴۶۸ | ۵۰ | ۶۶ | ۳۹۰ |

(۲) نقش ذوالکتاب معہ اسم الٰہی

| یااله | الالهة | الرفيع | جلاله |
|---|---|---|---|
| طالب نصیر | حکم | ماجد | شاہد قیوم |
| محیط | نادر صمد | رحیم صانع | ابد طالب |
| قدیر قدیم | اول احد | الله | رفیق |

البتہ اسمائے الٰہی اعتبار سے لکھے گئے ہیں اور کوئی فرق نہیں۔

نقش کے اضلاع قوله الحق وله الملك سے تیار کریں اوپر لوح کے ٧٨٦ اور اسم موکل یاجلظیل لکھیں دائیں طرف طلسم شمس بائیں طرف اسمائے شمس ابرثا صبرثا صار ثاصورثا لکھیں نیچے وکفی باالله شهيدا محمد رسول الله اور لوح کی پشت پر لکھیں۔ اللهم سخرت جميع خلقلك كما سخرت سليمان عليه السلام وہ لوگ جو سنہرے کاغذ پر لکھیں گے پشت نقش پر سنہری جانب لکھ نہ سکیں گے اس لئے وہ نقش کے نیچے ہی یہ دعا لکھ دیں۔

جب یہ لوح تیار ہوجائے تو سرخ ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر کسی محفوظ جگہ رکھ چھوڑیں اور آنے والے اتوار کا انتظار کریں اس اتوار کی صبح کو کسی ایسی جگہ چلے جائیں جہاں سے طلوع شمس کا نظارہ ہو سکے جب تک قرص آفتاب نظر نہ آئے سورہ شمس پارہ (٣٠) کو پڑھتے رہیں جب قرص نظر آجائے تلاوت بند کریں اور دعا کریں اے اله العالمین اس سورج کی طرح مجھے بھی بلندی سے عظمت و شہرت دے اور اپنے اس اسم اعظم کی برکت سے جس کی لوح میرے پاس ہے خلقت میں عزت و توقیر دے دولت دے مجھے منبع فیض رسانی بنا۔

اس کے بعد گھر آ کر ریشمی سرخ کپڑے میں سی لیں پھر موم جامہ کریں تعویذ بند کرالیں اور سرخ دھاگہ ڈال کر گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھیں یا جیب میں رکھیں انشاء اللہ تھوڑے ہی عرصہ میں اثرات ملاحظہ میں آئیں گے۔

آپ نے کام مکمل کر لیئے اور نعمت قبضہ میں کرلی خدا کا شکر ادا کریں کہ اس نے موقع حاصل کرنے کی توفیق دی اور شیطان کی عذرداری سے محفوظ رکھا۔

چند عرصے صبر کریں اور لوح کو خود ہی کام کرنے دیں اگر کوئی ایسا شخص ہے کہ صبر کرنے سے کوئی موقعہ ہاتھ سے نکل جائے گا تو اس کو چاہئے کہ اس اسم کو ہر روز فجر کی نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھا کرے اور اگر ہر روز پندرہ ہزار بار پڑھ کر چالیس دن پورے کرے تو تمام خلقت مطیع ہو اور حال غنی ہو اگر کوئی شخص اس اسم کی دعوت دینا چاہے تو نصاب اس کا ایک ہزار اسی بار' زکات چار ہزار پانسو بار عشر بیس ہزار دوسو پچاس بار' بذل سات ہزار بار' ختم ایک ہزار دوسو بار ہے دعوت صغیر میں قفل دور مدور موافق تعداد بذل اور ختم کے ہے دوران دعوت بخور جلائے۔خوشبو کا استعمال رکھے انشاء اللہ نفوس قدسیہ سے موانست پیدا ہوگی۔ درجات و مقامات عالم حقیقی اور معارف یقینی حاصل ہوں اور تمام جہان کی سیر کرائیں دوران عمل فضولیات سے پرہیز کرے اور ہر شغل میں متوجہ نہ ہو۔ تاکہ حضوری دعوت سے باخبر رہے اور اوقات میں فرق نہ آنے دے نہ کسی سے دعوت کا بیان کرے بہر حال یہ منزلیں تو وہ طے کرتے ہیں جن کو اللہ نے توفیق ریاضت دی ہو ہر شخص کے بس کا کام نہیں۔

بعض مصروف احباب لوح و نقش کی تیاری کے لئے دفتر کو لکھ دیتے ہیں ان کے لئے لازم ہے کہ وہ کم از کم ١٥ دن قبل از وقت اطلاع دیں اور ہدیہ روانہ کریں۔

وما توفيقى الله باالله

